بہترین تعلیم حاصل کری تھی اور آپ کا معمول تھا کہ آپ ہر سال اپنے دست پاک سے خوش خط میں قران کریم کو تحریر فرماتے اور اسی سے اپنے رزق کا انتظام فرمایا کرتے تھے۔اور اپنے ہاتھ سے تحریر کردہ قران کریم کو بعض قراءت سے بھی مزین فرمایا کرتے تھے کیوں کہ آپ خود بھی ایک عمدہ قاری تھے ایک قران پاک کے ہدیہ سے آپ پورے سال کا خرچ نکالتے اور دوسرے قران پاک کا ہدیہ آپ صدقہ فرمادیا کرتے تھے۔اور ایسا کرنا آپ کو کفایت کرتا تھا کیوں کہ آپ نے بغیر زوجہ و اولاد اور بغیر اہل خانہ کے زندگی گزاری حتی کہ کوئی باندی تک نہیں رکھتے تھے چنان چہ اسی بنا پر امام ملا علی قاری کو اپنی کتابوں کی تجارت سے جو رقم حاصل ہوتی اسی پر قناعت کرتے اور آپ کے حال پر زہد و تقوی اور تصوف کا غلبہ رہتا اور آپ لوگوں سے میل جول کم رکھتے اور عبادت اور تقوی میں کثرت کرتے اور رب ذو الجلال سے راز و نیاز میں زیادہ وقت گزارا کرتے تھے۔

**علمی زندگی:** آپ کی علمی زندگی تین مراحل میں تقسیم ہوتی ہے:

**پہلا مرحلہ:** آپ کے تعلیمی سفر کا پہلا پڑاؤ ہرات ہے کیوں کہ آپ وہیں پیدا ہوئے اور وہیں پر قران کریم کی تعلیم حاصل کر کے حفظ فرمایا اور پھر وہیں ابتدائی علوم کو حاصل فرمایا اور شہر ہرات میں علمائے کرام کے حلقۂ درس میں شامل ہوئے اور ساتھ ہی ساتھ میں لوگوں کی امامت بھی فرمائی اسی وجہ سے لوگوں نے آپ کو لفظ قاری سے ملقب کر دیا جیسا کہ اس زمانے سے اب تک لوگوں میں یہی عادت رائج ہے۔

**دوسرا مرحلہ:** آپ کا دوسرا تعلیمی سفر۔آپ اپنی جوانی میں ہی مکہ مکرمہ منتقل ہو گئے اور یہ سفر آپ نے سلطان اسماعیل صفوی کے فتنہ کی وجہ سے کیا کیوں کہ وہ جس شہر کی طرف رخ کرتا اس کو فتح کر لیتا اور شہر کے تمام لوگوں کو قتل کر دیا کرتا

تھا۔اوران کے اموال ضبط کر لیتا تھا۔تقریبادس لاکھ لوگوں کواس نے ظلماً قتل کیا اور بہت سے بڑے بڑے علماے کرام کوبھی قتل کیا حتی کہ بلاد عجم میں ایک بھی اہل علم باقی نہیں رہااور رافضی ہونے کی وجہ سے اس نے علماے اہل سنت کی تمام کتابوں کوآگ لگادی اور بالکل یہی حال امام ملاعلی قاری کے شہر مقدس ہرات کا بھی ہوا لہٰذا جو علما بچے انہوں نے ہرات سے ہجرت کرلی ۔اور ہجرت کرنے والوں میں سے ایک ذات امام ملاعلی قاری کی بھی ہے آپ نے بیت اللہ شریف کی طرف ہجرت کی اور مکہ مکرمہ میں ۹۵۲ھ۔۹۷۳ھ کے آس پاس داخل ہوئے ۔اور پھر مکہ مکرمہ میں مشائخ کرام کے حلقہ درس میں شامل ہوئے ۔اور یہاں پر رب تعالیٰ نے آپ پر انشراح صدر فرمادیا۔

آپ کو جب جب کوئی شخص دیکھتا تو آپ کے ہاتھ میں کوئی کتاب ہوتی یا آپ استاذ مکرم کے پاس ہوتے ۔اورآپ کا ۱۰۰۳ھ تک برقرار رہااسی درمیان آپنے رسائل و کتب کی تالیف کا کام کیا

**تیسرامرحلہ:** آپ نے ۱۰۰۳ھ کے آس پاس تصنیف وتالیف کا کام شروع کردیا تھا اس درمیان آپ کی کتابیں لوگوں پر ظاہر ہوئیں اورآپ رسائل وکتب کوتحریرفرماکر لوگوں کوپیش کرنے لگے آپ نے ۱۰۰۳ھ سے ۱۰۱۴ھ تک اس قلیل مدت میں تقریبا ۱۴۸ سے زائد رسائل وکتب تالیف فرمادی جیساکہ اسکالر شیخ خلیل ابراہیم قوتلای نے اپنی کتاب ''الامام علی قاری واثرہ فی علم الحدیث،، میں لکھا۔

**آپ کارجوع الی الحق:** امام علی قاری نے ایک مرتبہ ایک خواب دیکھا کہ رسول کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی اٰلہ وسلم کے والدین نار میں ہیں ۔اور پھراس سلسلے میں آپ نے ایک رسالہ بھی تحریرفرمادیا مگر جب آپ نے شفاء للقاضی عیاض کی شرح تالیف فرمائی تو آپ نے اپ نے وصال سے تین سال قبل ۱۰۱۱ھ میں اپ نے اس

رسالہ اور اس میں ذکر کردہ موقف سے رجوع فرمالیا اور پھر اس کے بعد فرمایا:

**وابوطالب لم یصح اسلامه واما اسلام ابویه ففیه اقوال ، والاصح اسلامهما علی ما اتفق علیه الاجله من الامة کمابینه السیوطی فی رسائله الثلاث المؤلفة و قال واما ما ذکروا من احیائه علیه الجمهور الثقات کما قال السیوطی فی رسائله الثلاث المؤلفة**

یعنی اور ابوطالب کا اسلام ثابت نہیں ہے اور رہا آقاے کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی الہ وسلم کے والدین کے اسلام کے تعلق سے تو اس میں کئی اقوال ہیں اور صحیح ترین یہ قول ہے کہ آقاے کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی الہ وسلم کے والدین کا اسلام تھا یعنی وہ اسلام پر تھے اور اسی پر امت اسلام کے اجلہ علماے کرام کا اتفاق ہے جیسا کہ امام سیوطی قدس سرہ نے اپنی تالیف کردہ تین رسالوں میں بیان فرمایا ہے اور فرمایا وہ واقعہ جو آقاے کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلی الہ وسلم کے والدین کے احیاء اور زندہ کرنے کا ذکر کرتے ہیں تو صحیح روایت یہی ہے کہ یہ واقعہ درست ہے اور اس پر جمہور اہل ثقات کا اتفاق ہے جیسا کہ امام سیوطی علیہ الرحمہ نے اپنے تالیف کردہ تین رسالوں میں ذکر فرمایا ہے۔

**آپ کی تالیفات:** امام ملا علی قاری علیہ الرحمہ نے فنون شرعیہ اور مختلف موضوعات پر کتابیں تصنیف فرمائیں ہیں جیسا کہ قران کریم اور اس کے علوم، علم حدیث شریف اور اس کے علوم، علم التوحید والعقائد، علم فقہ اور اس کے علوم، اور آپ نے فروع مختلفہ میں بھی مختصر مختصر رسائل تحریر فرمائے ہیں۔ اور آپ کتابوں کو تحریر کرنے میں بالکل امام سیوطی علیہ الرحمہ کے مثل تھے۔ آپ نے جن جن علوم کو پڑھا ہے تو اس میں کم از کم ایک رسالہ ضرور تالیف فرمایا ہے۔ اور بعض لوگوں نے آپ کی تالیفات کو تین سو کے آس پاس تک تحریر فرمایا ہے۔ لیکن در حقیقت ایسا ہے کہ آپ کی تالیف میں

بعض ایک صفحہ کی ہیں اور بعض کتابیں کئی صفحات پر ہیں اور بعض کئی اجزاء پر اور بعض ایک مجلد اور بعض تو کئی مجلدات پر ہیں۔ چنانچہ علم التوحید میں آپ نے سترہ کتابیں ،اور اصول فقہ میں ایک کتاب، علم فقہ میں بیس، علم مناسک وحج میں گیارہ، علم فرائض میں ایک، علم تفسیر میں چھ، علم قراءت وتجوید میں پانچ، علم سیرت وشمائل میں چھ، علم اوراد ووظائف واذکار میں تین، علم تراجم میں پانچ، علم لغت میں تین، علم نحو میں چھ، علم مواعظ اور دیگر علوم میں اکیس کتابیں تالیف فرمائیں اور کچھ وہ کتابیں ہیں جو آپ کی طرف منسوب ہیں مگر مشہور نہیں ہیں۔ میں مناسب سمجھتا ہوں کہ آپ کی بعض اہم اور مشہور تالیفات کو مندرجہ ذیل میں ذکر کروں ملاحظہ فرمائیں:

**(۱)...انوار القران واسرار الفرقان (تفسیر ملا علی قاری)**

**(۲)...الاثمار الجنیة فی اسماء الحنفیة**

**(۳)...منح الروض الازهر فی شرح الفقه الاکبر**

**(۴)...ضوء المعالی شرح بدء الامالی**

**(۵)...مرقاة المفاتیح شرح مشکاة المصابیح**

**(۶)...جمع الوسائل فی شرح الشمائل**

**(۷)...شرح مسند ابی حنیفة**

**(۸)...شرح الشفاء للقاضی عیاض**

**(۹)...شرح نخبة الفکر فی مصطلحات اهل الاثر**

**(۱۰)...الاسرار المرفوعة فی الاخبار الموضوعة**

**(۱۱)...المصنوع فی معرفة الحدیث الموضوع**

**(۱۲)...الرد علی القائلین بوحدة الوجود**

**(۱۳)...تسلیة الاعمی عن بلیة العمی**

(۱۴)...موعظة الحبيب و تحفة الخطى

(۱۵)...شم العوارض فی ذم الروافض

(۱٦)...الاحاديث القدسية الاربعينية

(۱۷)...التعليق على بعض اداب المريدين

(۱۸)...الناموس فی تلخيص القاموس

(۱۹)...شرح الاربعين النووية

(۲۰)...تذكرة الموضوعات

امام زرکلی قدس سرہ نے آپ کے بارے میں آپ کی تالیفات کے سلسلے میں اپنی کتاب ''الاعلام،، میں تفصیلا ذکر فرمایاہے۔

**وفات:** آپ علیہ الرحمہ کی وفات ایک ہزار چودہ ہجری نبوی میں مکہ مکرمہ میں ہوئی اور وہیں پر مقبرہ معلات میں تدفین عمل میں آئی اور بعض ترجمہ نگاروں نے ذکر فرمایاہے کہ علمائے مصر کو جب آپ کی وفات کی خبر موصول ہوئی تو انہوں نے جامع ازہر شریف میں ایک جم غفیر کے ساتھ جس کی تعداد چار ہزار سے بھی زیادہ تھی آپ کی نماز جنازہ ادافرمائی اور آپ کے لئے دعائے مغفرت فرمائی۔

رب کریم کی بارگاہ میں دعاہے کہ مولیٰ کریم اپنے ان نیک بندوں کا کچھ صدقہ ہمیں بھی عطا فرمائے اور اس صدقے کے بدولت ہم بھی دین اسلام کی خدمت کرسکیں ۔۔۔۔آمین بجاہ سید المرسلین علیہ الصلاۃ والتسلیم

ابوالفضل محمد فیض رضا خان الازہری قادری برکاتی رضوی غفرلہ
خادم المقام الرضویہ۔۔۔۔محلّہ سوداں گراں بریلی شریف
مقیم حال: جامعہ ازہر شریف قاہرہ مصر

# مترجم کا مختصر سوانحی خاکہ

از قلم: مفتی محمد سلیم بریلوی

**اجمالی تعارف:** حضرت علامہ محمد فیض رضا خاں ازہری گلستان ریحان ملت کے اس شگفتہ وخوشنما پھول کا نام ہے کہ جس کی شگفتگی اور خوشبو سے بہت جلد اہل سنت و جماعت کے مشام جاں معطر ہوں گے۔آپ حضرت تاج الشریعہ علیہ الرحمہ کے برادر اکبر حضرت ریحان ملت علامہ محمد ریحان رضا خاں علیہ الرحمہ کے پوتے ،صاحب سجادہ حضرت مولانا محمد سبحان رضا خاں سبحانی میاں مدظلہ النورانی کے برادر زادے ،خطیب اعظم ،تاج السنہ نبیرۂ اعلیٰ حضرت ،شہزادۂ ریحان ملت پیر طریقت ،رہبر شریعت حضرت علامہ مولانا محمد توصیف رضا خاں مدظلہ النورانی کے شہزادے ہیں۔

**نسب:**۔سیدی سرکار اعلیٰ حضرت سے آپ کا سلسلہ نسب چار واسطوں سے مل جاتا ہے۔جو اس طرح ہے:

محمد فیض رضا خاں ازہری بن حضرت علامہ توصیف رضا خاں مدظلہما بن ریحان ملت حضرت علامہ ریحان رضا خاں بن مفسر اعظم حضرت علامہ محمد ابراہیم رضا خاں عرف جیلانی میاں بن حجۃ الاسلام حضرت علامہ محمد حامد رضا خاں بن اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مجدد دین وملت امام احمد رضا خاں علیہم الرحمۃ والرضوان۔

**نام وتاریخ پیدائش:**۔آپ کا پورا نام محمد فیض رضا خاں ہے۔آپ کی

پیدائش ۲۲؍شعبان المعظم ۱۴۱۶ھ ۱۲؍جنوری ۱۹۹۶ء کو ہوئی۔ خطیب اعظم حضرت علامہ توصیف رضا خاں مدظلہ کی اولاد میں ایک شہزادی اور ایک شہزادے ہیں۔شہزادی بڑی ہیں اور شہزادۂ موصوف ان سے چھوٹے ہیں۔ حضرت خطیب اعظم کی شہزادی کا عقد محلّہ گڑھی بریلی شریف کے رہنے والے عالیجناب محترم سید عامر صاحب بن سید مستجاب علی صاحب سے مسجد نبوی شریف مدینۂ منورہ میں مؤرخہ ۱۵؍مارچ ۲۰۱۴ء بروز جمعرات کو ہوا۔جس کا خطبہ حضرت خطیب اعظم اور حضرت علامہ محمد فیض رضا خاں عادل ازہری مدظلہما نے پڑھا۔ان سے ایک شہزادے مؤرخہ ۱۱؍اگست ۲۰۱۷ء کو متولد ہوئے جن کا نام نانا جان حضرت خطیب اعظم نے ''سید انعام احمد'' تجویز فرمایا۔

**رسم تسمیہ خوانی:۔** خاندانی رسم ورواج کے مطابق چار سال چار مہینہ اور چار دن کی عمر میں حضرت مترجم موصوف کی رسم تسمیہ خوانی ادا کی گئی۔

**تعلیمی سفر:۔** قرآن عظیم اور ابتدائی دینی تعلیم گھر پر ہی حاصل کی۔ چھ کلاسوں تک ابتدائی عصری تعلیم بریلی شریف کے انگلش میڈیم اسکول میں حاصل کی۔ پھر ۲۰۰۸ء میں یادگار اعلیٰ حضرت جامعہ رضویہ منظر اسلام میں درجہ اعدادیہ کی تعلیم حاصل کی۔تسہیل المصادر پڑھانے کا شرف راقم الحروف کو حاصل رہا۔خانوادۂ رضویہ کی خصوصیات وامتیاز میں سے فطری ذہانت وفطانت بھی ہے۔جو بدرجۂ اتم مترجم موصوف میں پائی جاتی ہیں۔اس کا بارہا تجربہ خود راقم کو بھی ہوا۔درجۂ اعدادیہ میں اس وقت تقریباً ۲۵؍طلبہ تھے۔راقم کا طریقۂ کار تمرین کی کتابوں میں یہ رہا ہے کہ

کتاب میں درج جملوں کے علاوہ ان کی مناسبت سے کچھ خارجی جملوں کی بھی انشاء بنواتا ہے۔اس درجہ کے طلبہ کے ساتھ بھی یہی طریقہ رہا۔مترجم موصوف کی یہ خاصیت تھی کہ وہ ان تمام طلبہ میں سب سے عمدہ انداز میں اردو سے فارسی اور فارسی سے اردو جملے بنا کر کے لاتے۔سارے طلبہ میں بہترین سبق سناتے۔چونکہ حضرت خطیب اعظم دعوت وارشاد کے لئے ۱۹۷۸ء سے مسلسل ہند و بیرون ہند کا دورہ کرتے ہیں۔حضرت ریحان ملت علیہ الرحمہ کے بعد اس خانوادے سے بیرون ہند کا سب سے پہلا دورہ حضرت خطیب اعظم ہی نے کیا۔حضرت تاج الشریعہ علیہ الرحمہ کے کثیر اسفار کے بعد اس خاندان میں سب سے زیادہ اگر کسی نے بیرون ملک کے سفر کئے ہیں تو وہ حضرت خطیب اعظم ہی کی ذات ہے۔بلکہ کچھ ممالک تو ایسے ہیں کہ جہاں خانوادۂ رضویہ سے صرف آپ ہی کا دورا ہوا۔آپ نے ہندوستان کے تقریباً ہر صوبہ کا دورہ کرنے کے ساتھ نیپال،شری لنکا،پاکستان،موریشس،ساؤتھ افریقہ،سرینام،ہالینڈ،امریکہ،آسٹریلیا،ویسٹ انڈیز، زمبابے،تنزانیہ کے علاوہ مصر،دوبئی وغیرہ عرب ممالک کا بھی دورہ فرمایا۔چونکہ ان ممالک کی دینی حالت کو دیکھ کر آپ کو شدت کے ساتھ یہ احساس تھا کہ عالمی سطح پر دین ومسلک کی خدمت کے لئے ٹھوس علمی سرمایہ کے ساتھ عربی اور انگریزی جیسی عالمی زبانوں پر بھی عبور حاصل ہونا بہت ضروری ہے۔اس وجہ سے آپ نے ناز ونعم سے پلے بڑے اپنے اکلوتے اور کمسن شہزادے کے فراق کو برداشت کرتے ہوئے چھوٹی سی عمر ہی میں سن ۲۰۰۹ء میں افریقہ کی سرزمین پر تحصیل علم کے لئے بھیج دیا۔مترجم موصوف بھی تحصیل

علم کے اتنے شائق کہ گھر کا سارا عیش و آرام تج کر ایک دور دراز کے ملک میں تشریف لے گئے۔ ۲۰۱۲ء تک افریقہ کے دارالعلوم میں عربی اور انگریزی زبان و ادب کے ساتھ دینی تعلیم خصوصی طور پر حاصل کرتے رہے۔ ۲۰۱۲ء میں آپ اعلیٰ تعلیم کے حصول کے لئے مصر تشریف لے گئے جہاں ایک سال کا خصوصی عربی کورس کیا پھر ۲۰۱۳ء میں ازہر شریف کے ''کلیۃ الشریعۃ الاسلامیہ'' میں داخلہ ہوا اور یہاں سے ''تخصص فی الفقہ الحنفی'' ۲۰۱۷ء میں مکمل فرمایا۔ تادم تحریر آپ ازہر شریف ہی میں رہ کر ''ایم فل'' کر رہے ہیں۔

**اجازت وخلافت:** ۔ ۲۰۱۲ء ہی میں ۲۵ر صفر کو عرس رضوی کے موقع پر قل شریف کے وقت لاکھوں کے مجمع میں اسلامیہ انٹر کالج کے عرس رضوی کے منبر سے آپ کے والد ماجد حضرت خطیب اعظم نے مترجم موصوف کو سلسلہ عالیہ قادریہ برکاتیہ رضویہ میں چلی آرہی سارے سلاسل کی اجازت وخلافت سے نوازا۔ ۲۰۱۴ء میں امین شریعت حضرت علامہ سبطین رضا خاں علیہ الرحمۃ والرضوان نے آپ کو اجازت وخلافت عطا فرمائی۔ پھر ۳۰ر جولائی ۲۰۱۶ء میں قاضی شہر شہزادۂ تاج الشریعہ حضرت علامہ عسجد رضا خاں صاحب، حضرت مفتی عاشق حسین صاحب اور عالیجناب محترم سعید نوری صاحب رضا اکیڈمی ممبئی کی موجودگی میں حضرت تاج الشریعہ علیہ الرحمہ نے ان الفاظ کے ساتھ آپ کو اپنی اجازت وخلافت سے نوازا کہ ''یہ بچہ مجھ سے بچپن سے محبت کرتا ہے اس کے گھر والے بھی مجھ سے محبت کرتے ہیں، میں بھی اس سے محبت کرتا ہوں جو خلافت و اجازت مجھے سینہ بسینہ اپنے آباؤ اجداد سے ملی میں نے اسے عطا کی۔''

امام ملا علی قاری قدس سرہ کی اربعین احادیث قدسیہ کا اردو ترجمہ
اور تخریج بنام

**الاربعين الرضوية فى ترجمة الاحاديث القدسية**

عرفی نام

# اربعین رضویہ

**مترجم**

نبیرۂ اعلیٰ حضرت، خلیفۂ تاج الشریعہ وامین شریعت حضرت علامہ مولانا
مفتی الشاہ ابوالفضل محمد فیض رضا خاں عادل الازہری بریلوی
فاضل جامعہ ازہر مصر

## بسم اللہ الرحمن الرحیم

### ﴿حدیث نمبر۱:﴾

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ ﷺ قال: قال اللہ تعالیٰ قسمت الصلوٰۃ بینی و بین عبدی نصفین و لعبدی ماسأل فاذا قال العبد الحمد للہ رب العٰلمین قال اللہ حَمِدَنی عبدی فاذا قال الرحمن الرحیم قال اللہ أَ ثنی علیَّ عبدی فاذا قال مالك یوم الدین قال مجدّنیُ عبدی فاذا قال ایاك نعبد و ایاك نستعین قال ھذا بینی و بین عبدی ولعبدی ماسأل فاذا قال اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیھم غیر المغضوب علیھم و لاالضآلین قال ھذا لِعَبدی و لعبدی ماسأل۔(۱)

(رواہ احمد و اصحاب الستِ ماعدا البخاری)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا میں نے نماز کو اپنے اور اپنے بندے کے درمیان آدھا آدھا تقسیم فرما دیا ہے اور میرے بندے کے لئے وہ ہے جو وہ مانگے لہذا جب بندہ کہتا ہے ''الحمد للہ رب العٰلمین'' تو رب فرماتا ہے کہ میرے بندے نے میری حمد بیان کی پھر جب بندہ کہتا ہے کہ ''الرحمن الرحیم'' تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرے بندے نے میری ثنا بیان کی پھر جب بندہ کہتا ہے کہ ''مالك یوم الدین'' تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میرے بندے نے میری بزرگی بیان کی پھر جب بندہ کہتا ہے کہ ''ایاك نعبد و ایاك نستعین'' تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ میرے اور میرے بندے کے درمیان ہے

اور میرے بندے کے لئے وہ ہے جو وہ مانگے پھر جب بندہ کہتا ہے" اھدنا الصراط المستقیم۔ صراط الذین انعمت علیھم۔ غیر المغضوب علیھم و لا الضالین" تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ یہ میرے اور میرے بندے کے لئے ہے اور میرے بندے کے لئے وہ ہے جو وہ مانگے۔

**﴿حدیث نمبر۲:﴾**

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: قال رسول اللہ ﷺ: قال اللہ تعالیٰ: کذبنی ابن آدم ولم یکن لہ ذالک شتمنی ولم یکن لہ ذالک فاما تکذیبہ ایاک فقولہ لن یعیدنی کما بدأنی ولیس اول الخلق باَھْوَنَ علیَّ من اعادتہ و اما شتمہ ایاک فقولہ اتخذ اللہ ولداً و انا الاحد الصمد لم الد ولم الد ولم یکن لی کفواً احد۔(۲)

(رواہ البخاری)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی وہ فرماتے ہیں نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: رب ارشاد فرماتا ہے ابن آدم نے مجھے جھٹلایا حالانکہ یہ اس کو زیب نہ تھا اور مجھ کو برا کہا یہ بھی اس کو زیبا نہ تھا۔ رہا ابن آدم کا مجھے جھٹلانا تو اس کا یہ کہنا ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے ہرگز میری پہلی حالت پر نہ لوٹا سکے گا جب کہ اولاً ابنانا اور پیدا کرنا دوبارہ بنانے اور پہلی حالت میں لوٹانے کی بنسبت آسان نہیں ہے (بلکہ یہ زیادہ مشکل ہے) اور مجھے برا کہنے اور گالی دینے کا مطلب یہ ہے کہ اس نے کہا کہ رب نے بیٹا بنایا حالانکہ میں واحد بے نیاز ہوں نہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ کوئی مجھ سے پیدا ہوا ہے اور نہ ہی کوئی میرا ہمسر ہے۔

**﴿حدیث نمبر۳:﴾**

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال! قال رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم : قال اللہ تعالیٰ یوذینی ابن آدم یَسُبُّ الدھر و انا الدھر۔ بیدی الا مر اُقَلِّبُ اللیل و النھار۔(۳)

(متفق علیہ و رواہ البخاری واحمد)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں: نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: رب ارشاد فرماتا ہے کہ ابن آدم زمانے کو گالی دے کر مجھے تکلیف دیتا ہے حلانکہ میں ہی زمانہ (یعنی زمانہ کا خالق و مالک) ہوں میرے ہی قبضے میں سارے معاملات ہیں میں ہی دن اور رات کو بدلتا ہوں۔

**﴿حدیث نمبر۴:﴾**

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: قال رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و سلم ان اللہ تعالیٰ یقول یوم القیامۃ یا ابن آدم مرضت فلم تعدنی قال یا رب! کیف اعودك و انت رب العٰلمین قال اما علمت ان عبدی فلانا مرض فلم نعدہٗ اما علمت انك لوعدتہ لوجدتنی عندہ؟

یا ابن آدم استطعمتُك فلم تطعمنی قال یا رب! کیف اطعمك و انت رب العٰلمین؟ قال اما علمت انہ استطعمك عبدی فلان فلم تطعمہ اما علمت انك لواطعمتہ لوجدت ذالك عندی؟ یا ابن آدم استسقیتك فلم تسقِنی قال یا رب! کیف اسقیك و انت رب العٰلمین؟ قال استسقاك عبدی فلان فلم تسقہ اما علمت انك لو سقیتہ لوجدت ذالك عندی۔(٤)

(رواہ مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم

ﷺ نے فرمایا رب کریم قیامت کے دن ارشاد فرمائے گا اے آدم! میں مریض ہوا تو تو نے میری عیادت نہیں کی بندہ کہے گا اے میرے رب! میں تیری عیادت کیسے کرسکتا ہوں حالاں کہ تو تو رب العالمین ہے۔ رب ارشاد فرمائے گا کہ جب تجھ کو معلوم ہوا کہ میرا فلاں بندہ بیمار ہے پھر بھی تو نے اس کی عیادت نہیں کی اگر تو اس کی عیادت کرتا تو مجھ کو اس کے پاس پاتا پھر رب کریم ارشاد فرمائے گا اے ابن آدم! میں نے تجھ سے کھانا مانگا مگر تو نے مجھے کھانا نہیں کھلایا بندہ عرض کرے گا اے میرے رب! تو تو رب العالمین ہے میں تجھ کو کیسے کھلا سکتا ہوں تو رب کریم ارشاد فرمائے گا کیا تجھے یہ یاد ہے کہ میرے فلاں بندے نے تجھ سے کھانا مانگا مگر پھر بھی تو نے اس کو کھانا نہیں کھلایا اگر تو اس کو کھلاتا تو ضرور مجھے تو اس کے پاس پاتا۔

رب کریم ارشاد فرمائے گا اے ابن آدم! میں نے تجھ سے پانی مانگا اور تو نے مجھ کو سیراب نہیں کیا۔ بندہ عرض کرے گا اے میرے رب! میں تجھ کو کیسے سیراب کرتا جب کہ تو تو رب العالمین ہے۔

اللہ تعالیٰ ارشاد فرمائے گا کہ میرے فلاں بندہ نے تجھ سے پانی مانگا پھر تو نے اس کو سیراب نہیں کیا اگر تو اس کو سیراب کرتا ضرور مجھے تو اس کے پاس پاتا۔

## ﴿حدیث نمبر۵:﴾

عن انس رضی الله تعالیٰ عنه قال سمعت النبی صلی الله تعالیٰ علیه و سلم یقول! قال الله سبحانه و تعالیٰ اذا بتلیت عبدی بحبیبتیه فصبر عوَّضته منهما الجنة یرید عینیه۔(۵)

(رواه احمد و البخاری)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے فرماتے کہ میں نے نبی کریم ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ رب تعالیٰ فرماتا ہے:

جب میں اپنے بندے کو اس کی محبوب ترین دونوں آنکھوں سے محرومیت کی مصیبت میں مبتلا کرتا ہوں اور پھر وہ بندہ اس پر صبر کرتا ہے تو میں اس کو اس کی دونوں آنکھوں کے بدلے جنت عطا کرتا ہوں۔(دو محبوب چیزوں سے مراد دونوں آنکھیں ہیں)

**﴿حدیث نمبر٦:﴾**

عن شداد ابن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنه سمعت رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم يقول : ان الله عزوجل اذا ابتليت عبدا من عبادی مومنا فحمدنی و صبر علی ما ابتليته فانه يقوم من مضجعه ذالك كيوم ولدته امه من الخطايا و يقول الرب تبارك و تعالیٰ للحفظة انی قد قيدت عبدی هذا و ابتليته فاجرواله ماكنتم تجرون له وهو صحيح۔(٦)

(رواه احمد)

**ترجمہ:۔** شداد ابن اوس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو میں نے یہ فرماتے ہوئے سنا کہ رب کریم ارشاد فرماتا ہے۔

جب میں اپنے بندوں میں سے کسی مومن بندے کو کسی بلا (مرض) میں مبتلا کرتا ہوں مگر پھر وہ میری حمد کرتا ہے اور میری عطا کردہ مصیبت پر صبر کرتا ہے تو وہ بندہ اپنے بستر پر ایسے ہی رہتا ہے گویا کہ ابھی اپنی ماں کے پیٹ سے تمام گناہوں سے پاک پیدا ہوا ہے اور رب تعالیٰ محافظین فرشتوں سے فرماتا ہے کہ میں نے اپنے اس بندے کو قید کیا اور مصیبت میں مبتلا کیا تو تم اس کو وہی اجر دو جو تم اسے درستگی وصحت کی حالت میں دینا چاہتے تھے۔

**﴿حدیث نمبر۷:﴾**

عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه قال!ان رسول الله

صلی الله تعالیٰ علیه و سلم عاد مریضا فقال: ابشرفان الله تعالیٰ یقول: هی نار اُسلِّطُها علی عبدی المومن فی الدنیا لتکون حظه من النار یوم القیامة۔(۷)

(رواه احمد و ابن ماجه و البیهقی فی شعب الایمان)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا رسول ﷺ نے ایک مریض کی عیادت فرمائی پھر ارشاد فرمایا میں بشارت دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یہ ایک ایسی آگ ہے جس کو میں دنیا میں اپنے مومن بندے پر مسلط کرتا ہوں تا کہ وہ قیامت کے دن جہنم کی آگ کا بدلہ ہو جائے۔(یعنی وہ جہنم کی آگ سے محفوظ رہے۔)

**﴿حدیث نمبر۸:﴾**

عن انس رضی الله تعالیٰ عنه ان رسول الله ﷺ قال ان الرب سبحانه و تعالیٰ یقول: عزتی وجلالی لا اخرج احد امن الدنیا ارید ان اغفرله حتی استوفی کل خطیآته فی عنقه بسقم فی بدنه و اقتارٍ فی رزقه۔(۸)

(رواه رزین)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا بے شک رب تعالیٰ فرماتا ہے مجھے میری عزت وجلال کی قسم میں دنیا سے کسی ایسے کو جسے آخرت میں بخشنا چاہتا ہوں اس وقت تک ہرگز نہیں اٹھاؤں گا جب تک میں اس کے گناہوں اور اس کی خطاؤں کو اس کے رزق میں کمی اور اس کے بدن میں بیماری کی صورت میں خود اسی کی گردن پر ڈال کر ان گناہوں کا بدل وکفارہ نہ بنا دوں۔

## ﴿حدیث نمبر۹:﴾

عن و اثلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ ﷺ قال: قال اللہ تعالیٰ انا عندظن عبدی فلیظن بی ماشاء۔(۹)

(رواہ الطبرانی و الحاکم بسند صحیح)

**ترجمہ:۔** حضرت واثلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ میں اپنے بندے کے ظن کے پاس ہوں تواب وہ جو چاہے میرے بارے میں ظن رکھے۔

## ﴿حدیث نمبر۱۰:﴾

عن ابی ہریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و سلم قال: قال اللہ تعالیٰ: اعددت لعبادی الصالحین مالا عین رأت و لا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر۔(۱۰)

(رواہ احمد و البخاری ومسلم و الترمذی و ابن ماجہ)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا میں نے اپنے صالحین بندوں کیلئے وہ آراستہ کررکھا ہے جس کو نہ تو کسی آنکھ نے دیکھا اور نہ ہی کسی کان نے سنا اور نہ ہی کسی انسان کے دل میں اس کا خیال گزرا۔

## ﴿حدیث نمبر۱۱:﴾

عن ابی ھندی الدارمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ ﷺ قال اللہ تعالیٰ من لم یرض بقضائی و لم یصبر علی بلائی فلیلتمس ربا سوای۔(۱۱)

(رواه الطبرانی بسند ضعیف)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوھندی دارمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔آپ نے فرمایا رب العزت ارشادفرماتا ہے جو میرے فیصلے پر راضی نہیں اور میری عطا کردہ مصیبت پر صابر نہیں تو اسے چاہئے کہ وہ ضرور میرے علاوہ کوئی اور رب تلاش کرلے۔

## ﴿حدیث نمبر۱۲:﴾

عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه و سلم قال الله تعالیٰ كل عمل ابن آدم له الا الصيام فانه لی و انا اجزی به۔(۱۲)

(رواه البخاری و مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ابن آدم کا ہر عمل اس کے لئے ہے سوائے روزوں کے۔کیونکہ وہ میرے لئے ہے اور میں ہی اس کا بدلہ دوں گا (یا میں ہی اس کی جزا ہوں)

## ﴿حدیث نمبر۱۳:﴾

عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه و سلم قال الله تعالیٰ اذاهمَّ عبدی بحسنة ولم يعملها كتبتها له حسنة فان عملها كتبتها عشر حسنات الیٰ سبعمائة ضعف و اذاهم بسئية ولم يعملها لم اكتبها عليه فان عملها كتبتها سيئة واحدة۔(۱۳)

( البخاری والمسلم والترمذی)

ترجمہ:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جب میرا بندہ کسی نیکی کا صرف ارادہ کرتا ہے مگر اس کو کرتا نہیں ہے تو میں اس کے بدلے اس کے نامۂ اعمال میں ایک نیکی لکھ دیتا ہوں اور اگر وہ اس کو (ارادہ کے ساتھ) کر گزرتا ہے تو میں اس کے نامۂ اعمال میں دس سے لے کر سات سو تک نیکیاں لکھ دیتا ہوں۔ اور جب وہ کسی برائی کا ارادہ کرتا ہے اور اس کو نہیں کرتا تو میں اس کے نامۂ اعمال میں کچھ نہیں لکھتا لیکن اگر وہ اس کو کر گزرتا ہے تو میں اس کے نامۂ اعمال میں ایک ہی گناہ لکھتا ہوں۔

## ﴿حدیث نمبر۱۴:﴾

عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله تعالیٰ عليه و سلم قال: قال الله تعالیٰ اذا احب عبدی لقائی احببت لقائه و اذا كرهَ لقائی كرهت لقائه۔(١٤)

(رواه مالك و البخاری والنسائی)

ترجمہ:۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میرا بندہ میرے ملنے کو پسند کرتا ہے تو میں بھی اس کے ملنے کو پسند کرتا ہوں۔ اور جب وہ میرے ملنے کو ناپسند کرتا ہے تو میں بھی اس کے ملنے کو ناپسند کرتا ہوں۔

## ﴿حدیث نمبر۱۵:﴾

عن ابی ذر رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ يا عبادی! انی حرمت الظلم علی نفسی وجعلته محرما بينكم ولا تظالموا! يا عبادی كلكم ضال الا من هديته فاستهدونی

اھدکم! یا عبادی کلکم جائع الا من اطعمتہ فاستطعمونی اطعمکم! یا عبادی کلکم عارٍ الا من کسوتہ فاستکسونی اکسکم! یا عبادی انکم تخطئون باللیل والنھار و انا اغفرالذنوب جمیعا فاستغفرونی اغفرلکم! یا عبادی انکم لن تبلغوا ضری فتضرونی ولن تبلغوانفعی فتنفعونی! یا عبادی لو ان اولکم و آخرکم و انسکم وجنکم کانوا علی اتقی قلب رجل واحد منکم مازاد ذالک فی ملکی شیئا یاعبادی لو ان اولکم و آخرکم و انسکم وحبنکم کانوا علی افجر قلب رجل واحد ما نقص ذالک من ملکی شیئا! یاعبادی لو ان اولکم و اخرکم و انسکم وجنکم قاموا فی صعید۔ واحد فسالونی فاعطیت کل انسان مسئلتہ مانقص ذالک مما عندی الا کما ینقص المخیط اذا ادخل البحر! یاعبادی انما ھی اعمالکم احصیھا لکم ثم او فیکم ایاھا فمن عمل خیرا فلیحمد اللہ ومن وجد غیر ذالک ولا یَلُومنَّ الا نفسہ۔(۱۵)

(رواہ مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ذر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہین آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے میرے بندو! یقیناً میں نے ظلم کو اپنی ذات پر حرام فرمایا اور اس کو تمہارے درمیان بھی حرام فرمایا تو ایک دوسرے پر ظلم نہ کرو۔

اے میرے بندو! تم سب گمراہ ہو سوائے ان کے جن کو میں نے ہدایت

عطا کی تو تم مجھ سے ہدایت طلب کرو میں تم کو ہدایت دوں گا۔

اے میرے بندو! تم سب کے سب بھوکے ہو سوائے ان کے جن کو میں نے کھلایا تو تم مجھ سے کھانا مانگو میں تم کو کھانا دوں گا۔ اے میرے بندو! تم سب لباس سے عاری ہو سوائے ان کے جن کو میں نے لباس عطا کیا تو تم مجھ سے لباس طلب کرو میں تم کو لباس عطا کروں گا۔ اے میرے بندو! یقیناً تم لوگ دن رات غلطیاں کرتے رہتے ہو اور میں ہی تمہارے ان سب گناہوں کو معاف کرتا ہوں تو تم مجھ سے مغفرت طلب کرو میں تم کو مغفرت عطا کروں گا۔

اے میرے بندو! تم ہرگز میرے نقصان تک نہیں پہونچو گے کہ مجھے نقصان پہونچا سکو۔ (کیوں کہ میں نفع و نقصان سے پاک و منزہ ہوں) تم ہرگز میرے نفع تک نہیں پہونچ سکتے کہ تم مجھ کو نفع پہنچا سکو۔ اے میرے بندو! اگر تمہارے اولین و آخرین اور تمام انسان و جنات سب تم میں سے کسی ایک مرد کے تقویٰ شعار دل پر ہو جائیں (یعنی سب متقی ہو جائیں) پھر بھی میرے ملک میں کسی چیز کا اضافہ نہیں کر سکتے۔ (یعنی تمہاری نیکی کا فائدہ تم ہی کو ملے گا)

اے میرے بندو! اگر تمہارے اولین و آخرین اور تمام انسان و جنات سب تم میں سے کسی ایک مرد کے فسق و فجور پر ہو جائیں (یعنی سب نافرمان ہو جائیں) پھر بھی میرے ملک میں کسی چیز کی کمی ہرگز نہیں کر سکتے۔ (یعنی نافرمانی کا نقصان تمہیں کو ہوگا مجھے نہیں)

اے میرے بندو! یقیناً اگر تمہارے اولین و آخرین اور تمام انسان و جنات سب کے سب ایک بڑی زمین میں جمع ہوں پھر مجھ سے مانگیں اور میں ہر ایک انسان کو اس کے مانگنے کے مطابق عطا کر دوں تب بھی میرے خزانہ سے ذرہ برابر کم نہ ہوگا کیونکہ اتنا سب کچھ دیا جانا ایسے ہی ہے جیسے سوئی کو سمندر میں ڈال کر نکال لیا جائے

کہ جس سے اس سمندر میں کوئی کمی نہیں ہوتی۔

اے میرے بندو! یہ تمہارے ہی اعمال ہیں جس کو میں تمہارے لئے شمار کرتا ہوں (فرشتوں کے ذریعہ) پھر تم کو ان اعمال کا بدلہ عطاء کرونگا۔ جس نے عمل خیر کیا اس کو چاہئے کہ اللہ تعالیٰ کی حمد بیان کرے اور جو اس کے برخلاف پائے وہ خود اپنے آپ ہی کو ملامت کرے۔

## ﴿حدیث نمبر ۱۶:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه قال: قال رسول الله صلی الله علیه وسلم : قال الله تعالیٰ انا اغنی الشرکاء عن الشرك من عمل عملا اشرك فيه معی غيری تركته و شركه۔(١٦)

(رواه مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں شرک کے شرکاء سے بے نیاز ہوں جس شخص نے کوئی ایسا کام کیا جس میں میرے ساتھ میرے غیر کو شریک ٹھہرایا تو میں اس کو اور اس کے شرک کو چھوڑ دیتا ہوں۔

## ﴿حدیث نمبر ۱۷:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عن رسول الله صلی الله علیه وسلم : قال عزوجل انفق انفق علیك۔(١٧)

(رواه احمد و الشیخان)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے تم میری راہ میں خرچ کرو میں تم پر خرچ کرونگا۔

## ﴿حدیث نمبر۱۸:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ سبقت رحمتی غضبی۔(۱۸)

(رواہ مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔آپ نے ارشاد فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میری رحمت میرے غضب پرسبقت کرگئی۔

## ﴿حدیث نمبر۱۹:﴾

عن انس رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ: اذا تقرب الی العبد شبرا تقربت الیه ذراعا و اذا تقرب الیَّ ذراعاتقربت الیه باعاواذا اتانی مشیا اتیته هرولة۔(۱۹)

(رواہ البخاری)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جب بندہ ایک بالشت میرے قریب ہوتا تو میں ایک ذراع اس کے قریب ہوجاتا ہوں اور جب وہ ایک ذراع میرے قریب ہوجاتا ہے تو میں اس کے ایک باع (گز) قریب ہوجاتا ہوں اور جب وہ میرے پاس چلتا ہوا آتا ہے تو میں اپنی شان قدرت کے اعتبار سے بسرعت اس کے پاس آتا ہوں۔

## ﴿حدیث نمبر۲۰:﴾

عن عبد الرحمن بن عوف رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول ﷺ قال: قال الله تعالیٰ انا الرحمن انا خلقت الرحم و

شـقـقـت لهـا اسـمـا مـن اسـمـی فـمـن وصلها و صلته ومن قطعها قطعته۔(٢٠)

(رواہ احمد و البخاری فی الادب و ابوداؤد و الترمذی و الحاکم)

**ترجمہ:۔** حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں ہی رحمٰن ہوں میں نے ہی صلۂ رحمی اور رشتوں کو پیدا کیا ہے اور اس کو اپنے نام سے منسوب کیا ہے تو جس شخص نے اس کو ملایا میں اس کو ملاؤں گا اور جس نے اس کو توڑا اور قطع رحم کیا تو میں اس کو قطع کردونگا اور توڑ ڈالوں گا۔

## ﴿حدیث نمبر۲۱:﴾

عـن ابـی هـریـرـة رضـی الـلـه تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قـال الـلـه تعالیٰ الکبریاء ردائی و العظمة ازاری فمن نـازعنی واحد منهما قذفته فی النار۔(٢١)

(رواہ احمد و ابو داؤد و ابن ماجه)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کبریائی میری رداء (چادر) ہے اور عظمت میرا ازار ہے جس کسی نے بھی میرے ساتھ ان دونوں میں سے کسی ایک میں جھگڑا و نزاع کیا تو میں اس کو نار جہنم میں ڈال دونگا۔

## ﴿حدیث نمبر۲۲:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ: قال الله تعالیٰ احب عبادی الیَّ اعجلهم فطرا۔(٢٢)

(رواہ احمد و الترمذی و ابن ماجه)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میرے بندوں میں سے مجھے سب سے زیادہ پسند وہ ہے جوان میں فطری طور پر بہت زیادہ جلدی کرنے والا ہے۔

**﴿حدیث نمبر۲۳:﴾**

عن معاذ رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ ! المتحابون فی جلالی لهم منابر من نوریغبطهم النبیون والشهداء۔(٢٣)

(رواه الترمذی)

**ترجمہ:۔** حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے رویت کرتے ہیں آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے فرمایا میرے جلال میں باہم محبت کرنے والوں کے لئے نور کے ایسے منبر ہیں کہ انبیاء اور شہداء ان پر رشک کریں گے۔

**﴿حدیث نمبر۲۴:﴾**

عن ابی امامة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ! احب ما تعبدنی به عبدی الی النصح لی۔(٢٤)

(رواه احمد بسند حسن)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوامامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں اپنے بندے کی وہ عبادت سب سے زیادہ پسند کرتا ہوں جو وہ میری راہ کی طرف نصیحت کرکے کرتا ہے۔

**﴿حدیث نمبر ۲۵:﴾**

عن معاذ رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ قال الله تعالیٰ!

وجبت محبّتی للمتحابین فِیِ و المتجالسین فِیّ والمتباذلین فِیَّ و المتزاورین فِیَّ۔(٢٥)

(رواہ احمد بسند صحیح و الطبرانی و الحاکم و البیهقی فی شعب الایمان)

**ترجمہ:۔** حضرت معاذ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا! اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا میری راہ میں باہم محبت کرنے والوں کیلئے میری محبت واجب ہے۔ اور میری راہ میں بیٹھنے والوں کے لئے میری محبت واجب اور میری راہ میں خرچ کرنے والوں کیلئے میری محبت واجب ہے۔ اور میری راہ میں ایک دوسرے کی زیارت کرنے والوں کیلئے میری محبت واجب ہے۔

## ﴿حدیث نمبر٢٦:﴾

عن ابن عمر رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ : قال الله تعالیٰ ایّما عبد من عبادی یخرج مجاهدا فی سبیلی ابتغاء مرضاتی ضمنت له ان ارجعته بما اصاب من اجراو غنیمة و ان قبضته ان اغفرله وارحمه و اُدخله الجنة۔(٢٦)

(رواہ احمد بسند صحیح والنسائی)

حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا! اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: جب جب میرے بندوں میں سے کوئی بندہ میری رضا کو حاصل کرنے کے لئے میری راہ میں جہاد کرنے کے لئے نکلتا ہے تو میں اس کو ضمانت دیتا ہوں کہ اگر میں اسکو صحیح سالم لوٹا دوں تو اجر یا مال غنیمت کے ساتھ لوٹاؤں گا اور اگر اس کی جان لے لوں تو اس کو بخش دونگا اور اس پر رحم فرماؤنگا اور اسکو جنت میں داخل کرونگا۔

﴿حدیث نمبر۲۷:﴾

عن ابی قتادة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم قال الله تعالیٰ افترضت علی امتك خمس صلوات و عهدت عندی عهدا انه من حافظ علیهن لوقتهن ادخلته الجنة و من لم یحافظ علیهن فلا عهد له عندی۔(۲۷)

(راوه ابن ماجه بسند حسن)

حضرت ابوقتادہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں نے آپ کی امت پر پانچ نمازیں فرض فرمائی ہیں اور اپنے نزدیک ایک عہد لیا ہے کہ جس نے نمازوں کی ان کے وقتوں کے ساتھ محافظت کی میں اس کو جنت میں داخل کروں گا۔اور جس نے ان کی حفاظت نہ کی تو اس کا میرے پاس کوئی عہد نہیں۔

﴿حدیث نمبر۲۸:﴾

عن ابی الدرداء رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم : قال الله تعالیٰ لعیسیٰ یا عیسیٰ انی باعث من بعدك امة ان اصابهم ما یحبون۔ حمد وا و شکروا و ان اصابهم مایکرهون صبروا واحتسبوا و لا حلم ولا علم قال یا رب کیف لهم ولا حلم ولاعلم قال اعطیهم من حلمی وعلمی۔(۲۸)

(رواه احمد و الطبرانی بسند صحیح فی شعب الایمان)

**ترجمہ:۔** حضرت ابودرداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے فرمایا:

اے عیسیٰ ! میں تمہارے بعد ایک ایسی امت بھیجوں گا کہ اگر اس کو کوئی پسندیدہ چیز پہونچے تو وہ حمد وثنا کرتے ہوئے میرا شکر بجالائیں گے اور اگر ان کو کوئی ناپسندیدہ شئی پہنچے تو صبر کریں گے۔ اور اپنا احتساب ومحاسبہ کریں گے حالاں کہ ان کے پاس ان کا ذاتی کوئی حلم اور کوئی ذاتی علم نہ ہوگا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کیسے ان کے لئے حلم اور علم نہ ہوگا ؟۔

رب تعالیٰ نے ارشاد فرمایا میں ان کو اپنا حلم اور اپنا علم عطا کرونگا۔

## ﴿حدیث نمبر۲۹:﴾

عن ابن عباس رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قال الله تعالیٰ من علم انی ذو قدرة علی مغفرة الذنوب غفرت له ولا ابالی مالم یشرك بی شیئا۔(۲۹)

(رواه الطبرانی بسند صحیح و الحاکم)

**ترجمہ:۔** حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جس شخص نے یہ جان لیا کہ بے شک میں گناہوں کو بخشنے پر قادر ہوں تو اس کو بخش دونگا اور مجھے کوئی پرواہ نہیں جب تک کہ وہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائے۔

## ﴿حدیث نمبر۳۰:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی اللہ علیہ وسلم قال الله تعالیٰ ! اذا بتلیت عبدی المومن فلم یشکنی الی عواده اطلقته من اساری ثم ابدلته لحما خیرا من لحمه ودما خیرا من دمه ثم یستانف العمل۔(۳۰)

(رواه الحاکم بسند صحیح و البیهقی فی "شعب الایمان)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے جب میں اپنے بندۂ مومن کوکسی مصیبت میں مبتلا کرتا ہوں پھروہ اپنی عیادت کرنے والوں سے میری شکایت نہیں کرتا تو میں اس کو اپنی قید سے آزاد کردیتا ہوں اور اس کے گوشت کو بہتر گوشت سے اور اس کے خون کو بہتر خون سے بدل دیتا ہوں پھر وہ بندہ ازسرنو عمل کرنے لگتا ہے۔

**﴿حدیث نمبر۳۱:﴾**

عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ عن رسول اللہ ﷺ قال اللہ تعالیٰ یا ابن آدم انك مادعوتنی و رجوتنی غفرت لك علی ماکان منك ولا ابالی ،یا ابن آدم لو بلغت ذنوبك عنان السماء ثم استغفر تنی غفرت لك ولا ابالی، یا ابن آدم لو انك آتیتنی بقراب الارض خطایا ثم یقتنی لا تشرك شیئا بی لاتیتك بقرابها مغفرة۔(۳۱)

(رواہ الترمذی بسند صحیح)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا۔اللہ تعالیٰ نے فرمایا: اے ابن آدم! تو جب جب مجھے پکارے گا اور جب جب میری طرف رجوع کرے گا میں تجھے بخش دونگا اور تیرے گناہ معاف کردوں گا اور مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔

اے ابن آدم! اگر تیرے گناہ آسمان کے بادلوں کے برابر ہوجائیں پھر تو مجھ سے طلب کرے تب بھی میں تیرے گناہ معاف کردونگا اور مجھے اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔اے ابن آدم! اگر تو میرے پاس اتنی خطاؤں کے ساتھ آئے جس سے

روئے زمین بھر جائے اوراس حال میں مجھ سے ملے کہ تو میرے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہراتا تو میں تیرے زمین بھر کے سارے گناہ معاف کردوں گا۔

## ﴿حدیث نمبر۳۲:﴾

عن ابی ھریرۃ رضی اللہ تعالیٰ عنه عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ربکم لو ان عبادی اطاعونی لا سقیتم المطر باللیل و لا طلعت علیھم الشمس بالنھار ولما اسمعتھم صوت الرعد۔(۳۲)

(رواہ احمد بسند صحیح و الحاکم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوھریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا تمہارا رب فرماتا ہے کہ اگر میرے بندے میری اطاعت کریں تو میں ضرور ان کو رات میں بارش سے سیراب کرونگا اور دن میں ان پر سورج طلوع کرونگا اور ہرگز کبھی ان کو رعد اور بجلی کی آواز نہیں سناؤں گا۔

## ﴿حدیث نمبر۳۳:﴾

عن انس رضی اللہ تعالیٰ عنه عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ربکم: انا اھل اتقی فلا یجعل معی اللہ فمن اتقی ان یجعل معی الٰھاً فانا اھل ان اغفرله۔(۳۳)

(رواہ احمد و الترمذی و النسائی و ابن ماجه و الحاکم)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا تمہارے رب نے فرمایا میں اس کا اہل ہوں کہ مجھ سے ڈرا جائے اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرایا جائے۔ تو جو شخص میرے ساتھ کسی جھوٹے خدا کو شریک ٹھہرانے سے ڈرا تو میں اس بات کا اہل ہوں کہ اس کی بخشش فرمادوں۔

## ﴿حدیث نمبر۳۴:﴾

عـن ابی الدرداء رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم : قـال الـلـه تـعـالیٰ یا ابن آدم صل لی اربع رکعات من اول النهار اکفك آخره۔ (٣٤)

(رواه الترمذی بسند صحیح)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو درداء رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اے ابن آدم تو دن کے آغاز میں میرے لئے چار رکعت نماز پڑھ میں دن کے آخری حصہ میں تیرے لئے کافی رہوں گا۔

## ﴿حدیث نمبر۳۵:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم ! ان الـلـه تـعـالـیٰ یقول یا ابن آدم تفرَّغ لعبادتی املأ صدرك غنی واسدُّ فقرك وا ن لم تفعل مَلَأْت یدك شغلا ولم اسد فقرك۔(٣٥)

(رواه احمد و الترمذی و ابن ماجه و الحاکم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں آپ نے فرمایا: بےشک اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔اے ابن آدم میری عبادت کیلئے خالی اور فارغ ہوجامیں تیرے سینے کو غنا سے بھردونگا۔اور تیری غربت کو روک دونگا اور اگر تو نے ایسا نہیں کیا تو تیرے ہاتھوں کو کام سے بھر دونگا اور تیری غربت کو نہیں روکوں گا۔

## ﴿حدیث نمبر۳۶:﴾

عـن ابـی سعید رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم

ان اللـه تعالیٰ یقول : ان عبدا اصححت له جسمه و وسعت علیه فی معیشته تمضی علیه خمسة اعوام لا یفد اِلَیَّ لمحروم۔(۳٦)

(رواہ ابو یعلیٰ فی مسندہ و ابن حبان بسند صحیح)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ بے شک کوئی بھی بندہ جس کو میں نے صحت بخشی جسم عطا کیا اوراس کی معیشت میں وسعت عطا کی پھراس پر پانچ سال ایسے گزرے کہ میرے گھر کی زیارت کونہیں آیا وہ میری رحمت سے محروم ہے۔

## ﴿حدیث نمبر۳۷:﴾

عن ابی هریرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ :
ان اللـه تعالیٰ یقول انا مع عبدی ماذکر نی و تحرکت بی شفتاه۔(۳۷)

(رواہ احمد و ابن ماجه و الحاکم بسند صحیح)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں۔آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے میں اپنے بندے کے ساتھ رہتا ہوں ۔ جب جب وہ مجھے یاد کرتا ہے اور میرے ذکر کے ساتھ اپنے دونوں ہونٹوں کو ہلاتا ہے۔

## ﴿حدیث نمبر۳۸:﴾

عن ابی سعید رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله ﷺ :
ان الله تعالیٰ یقول لاهل الجنة! ای اهل الجنة فیقولون لبیك ربنا و سعدیك فیقول هل رضیتم؟ فیقولون ومالنا لا نرضی وقد

اعطیتنا مالم تعط احداً من خلقك فیقول الا اعطیکم افضل من ذالك۔ فیقولون یا رب و ایُّ شئیٍ افضل من ذالك فیقول! احل علیکم رضوانی فلا اسخط علیکم بعده ابدا۔(٣٨)

(رواه احمد و الشیخان و الترمذی)

**ترجمہ:۔** حضرت ابوسعید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں ۔آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اہل جنت سے ارشادفرمائیگا۔اے جنتیو! تو اہل جنت عرض کریں گے لبیک وسعدیک ( ہم تیری بارگاہ میں سعادت مندی کے ساتھ حاضر ہیں )اے ہمارے رب۔ پھر اللہ تعالیٰ ارشادفرمائے گا کیا تم لوگ خوش ہو؟ تو اہل جنت عرض کریں گے اے ہمارے رب ہم تجھ سے کیوں راضی نہ ہوں جب کہ تو نے ہم کو وہ عطا کیا ہے جو اپنی مخلوق میں کسی کو عطانہیں کیا تب رب ارشادفرمائے گا کیا میں تم کو اس سے افضل چیز نہ عطا کردوں؟ تو اہل جنت عرض کریں گے اے رب۔ کیا اس سے بھی افضل کوئی چیز ہے؟ تو رب فرمائے گا: آج میں نے تم کو اپنی رضاوخوشنودی عطافرمادی تو پھر اس کے بعداب کبھی بھی میں تم سے ناراض نہ ہوؤں گا۔

## ﴿حدیث نمبر٣٩:﴾

عن انس رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم ! ان الله تعالیٰ یقول! لاهون اهل النار عذابا لوان لك مافی الارض من شئی کنت تفتدی به قال نعم! قال فقد سئلتك ما هو اهون من هذا وانت فی صلب آدم ان لا تشرك بی فابیت الا الشرك۔ (٣٩)

(رواه البخاری و مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے

روایت کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ اہل جہنم کے سب سے ہلکے عذاب کے بارے میں فرماتا ہے کہ اگر تم روئے زمین کی ساری چیزوں کے مالک ہوجاؤ اور سب سے ہلکے اس عذاب سے جھٹکارے کے لئے تمہاری مملوکہ دنیا کو تم سے مانگا جائے تو ضرور اس کو دیکر عذاب سے چھٹکارا حاصل کرنا چاہوگے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے اس سے بھی ہلکی چیز مانگی تھی تجھ سے جس وقت تو آدم کی پیٹھ میں تھا کہ میرے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرانا مگر تو نے دنیا میں آنے کے بعد میرا شریک ٹھہرایا۔

## ﴿حدیث نمبر۴۰:﴾

عن ابی هريرة رضی الله تعالیٰ عنه عن رسول الله صلی الله علیه وسلم : ان الله تعالیٰ يقول: يوم القيامة اين المتحابون لجلالی اليوم اظلهم فی ظلی يوم لا ظل الا ظلی۔(٤٠)

(رواه احمد و مسلم)

**ترجمہ:۔** حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ آپ نے فرمایا! اللہ تعالیٰ قیامت کے دن فرمائے گا۔ کہاں ہیں میری عظمت وجلال کی وجہ سے آپس میں محبت کرنے والے ان کو میں اس دن اپنے سایہ رحمت میں رکھونگا کہ جس دن میرے سایہ رحمت کے سوا کوئی سایہ نہ ہوگا۔

## نـــــوٹ:۔

ان تمام احادیث کریمہ کی تخریج اور مآخذ ومراجع کی تفصیل اگلے صفحہ سے ملاحظہ فرمائیں۔

# تخریج اربعین الأحادیث القدسیه



هذا حديث صحيح، اخرجه البخاری فی "خلق افعال العباد" (١٣٢) مسلم (١/ ٢٩٦-عبد الباقی)، و ابو عوانة (٢/ ١٢٦)،و ابو داؤد (٨٢١ و ابن خزيمة (ج١/ رقم ٥٠٢)، و ابن حبان (٣/ ٢٠٥-٢٠٦/ ١٧٧٥) و الطحاوی فی "الشرح" (٢١٥٨)، وفی "المشكل" (٢/ ٢٣)، والبيهقی (٢/ ٣٩، ١٦٦) وفی "الشعب" (ج٥/رقم ٢١٤٦)، وا بن الجوزی فی "التحقيق" (رقم ٤٩٣) و ابن النحاس فی "القطع والائتناف" (ص ١٠١-١٠٢)، والبغوی فی "شرح السنة" (٣/ ٤٧)، و فی "تفسيره" (١/ ٤٣)والاصبيانی فی "الترغيب" (٨٠٠) جميعا من طريق مالك، و هو فی "موطئه" (١/ ٨٤- ٨٥/ ٣٩) من طريق العلاء بن عبد الرحمن،انه سمع ابا السائب مولی هشام بن زهرة، يقول: سمعت ابا هريرةيقول: قال رسول الله صلی الله عليه وسلم: ومن صلی صلاة لم يقرأ فيها بام القرآن، فهی خداج، هی خداج۔ هی خداج۔ غير تمام۔

فقلت: یا ابا هریرة! انی احیانا اکون وراء الامام، فغمز ذراعی، وقال: اقرأ بها یا فارسی فی نفسك ! انی سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول: یقول الله عزوجل: قسمت الصلاة بینی و بین عبدی. الحدیث.

وتابع مالکا علیه ابن جریح، اخبرنی العلاء به.اخرجه البخاری فی "جزء القراءة(۷۵) ، ومسلم (۱/۲۹۷)، و ابو عوانة (۲/۱۲۷)، و ابن ماجة (۸۳۸)، و احمد (۲/۲۸۵) و ابن خزیمة (ج۱/رقم ۴۸۹)، و الحکیم الترمذی فی " النوادر" (ج۳/ ق ۲/۲۰۱)،وعبد الرزاق (۲۷۶۷)، وابن ابی شیبة (۱/۳۶۰)، وتابعه محمد بن اسحاق بن یسار، عن العلاء.

اخرجه البخاری فی "جزء القراءة" (۷۳)، و ابن جریر (۱/۸۶) و البیهقی فی "القراءة" (۵۷) و کذالك تابعهم الولید بن کثیر.

اخرجه ابن جریر (۱/۸۶)، والبیهقی (۲/۱۶۶)- ۱۶۷)، و فی "جزء القراءة" (۵۴) ولکن خالفهم جماعة، منهم: "سفیان بن عینیة، و عبد العزیز بن محمد الوراوردی، و العمری و اسماعیل بن جعفر، و محمد بن یزید البصری، وجهضم بن عبد الله، فرووه عن العلاء بن عبد الرحمن، عن ابیه، عن ابی هریرة. فصار شیخ العلاء وه "اباه" بدل " ابی السائب" .

اخرجه مسلم (۳۹۵)، و الحمیدی (۹۷۳)، ۹۷۴)، و ابن ابی حاتم فی "تفسیره"( ۲۳) مختصرا، و ابن حبان (۳/۲۱۴)، و الحکیم الترمذی فی "نوادر الاصول" (ج۳/ق ۲۰۱/۱-۲)، و

البيهقى (۲/۳۸، ۱٦٦-۱٦۷)۔ من طرق عن العلاء بن عبد الرحمن عن ابيه، عن ابى هريرة۔ قال الترمذى: " هذا حديث حسن"

وتابعهم ابن سمعان، فرواه عن العلاء بن عبد الرحمن، عن ابيه، عن ابى هريرة فذكره بمثل حديث مالك، لكن قال فيه:

"قال الله عزوجل: انى قسمت الصلاة بينى و بين عبدى نصفين، فنصفُها له، يقول عبدى: اذا افتتح الصلاة بسم الله الرحمن الرحيم فيذكرنى عبدى، ثم يقول: الحمد لله رب العالمين، فاقول: حمدنى عبدى: "الحديث" اخرجه الدار قطنى (۱/۳۱۲) وقال:

"روى هذا الحديث جماعة من الثقات عن العلاء بن عبد الرحمن، منهم: مالك بن انس، وابن جريج، وروح بن القاسم، و ابن عيينة، و ابن عجلان، و الحسن بن الحر، و ابو اويس وغيرهم على اختلاف منهم فى الاسناد، و اتفاق منهم على المتن، فلم يذكر احد منهم فى حديثه: "بسم الله الرحمن الرحيم"، و اتفاقهم على خلاف ماروى ابن سمعان اولى بالصواب۔ و ابن سمعان هو عبد الله بن زياد بن سمعان، متروك الحديث"۔ اھ۔

قلت: و اختلاف مالك وابن عيينة فى اسناده ليس بقادح بل هو اختلاف تنوع، وقد جمعهما اسماعيل بن ابى اويس فى نسق واحد لكنه اختصر الحديث۔

اخرجه مسلم (۱/۲۹۷۔ عبد الباقى)، و ابو عوانة (۱/۱۲۷)، و الترمذى (۵/۲۰۲ حلبى)، و البيهقى(۲/۳۸، ۳۷۵)من طريق

